ل جاتی ہے اور جذبے کا اظہار حکیمانہ انداز میں ہونے لگتا ہے اور موت ایک نئے روپ میں ہمارے سامنے آتی ہے، ایسا روپ جس میں فکر کی عظمت و وقار بھی ہے اور جذبے کا گداز اور نزاکت بھی:

آہ! غافل موت کا رازِ نہاں کچھ اور ہے
نقش کی ناپائیداری سے عیاں کچھ اور ہے
جنت نظارہ ہے نقش ہوا بالائے آب
موجِ مضطر توڑ کر تعمیر کرتی ہے حباب
موج کے دامن میں پھر اس کو چھپا دیتی ہے یہ
کتنی بے دردی سے نقش اپنا مٹا دیتی ہے یہ

اور پھر ایکا ایکی جذبہ فکر کی بندشوں سے آزاد ہو کر دل کی بات یوں کہہ اٹھتا ہے:

کہتے ہیں اہلِ جہاں دردِ اجل ہے لادوا
زخم فرقت وقت کے مرہم سے پاتا ہے شفا
دل، مگر غم مرنے والوں کا جہاں آباد ہے
حلقۂ زنجیر صبح و شام سے آزاد ہے
وقت کے افسوں سے تھمتا نالۂ ماتم نہیں
وقت زخمِ تیغِ فرقت کا کوئی مرہم نہیں

---

ختم شد